94/3/16

محترم جناب مفتی تقی عثمانی صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

کیا فرماتے ہیں علماء کرام و مفتیان عظام اس روایت کے بارے میں!

سوال: مفتی صاحب بندہ نے اصلاحی خطبات کے اندر دو جگہ پر یہ روایت دیکھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر ماں باپ کو محبت اور پیار کی نظر سے دیکھ لو تو ایک حج اور ایک عمرے کا ثواب ہے۔ (اصلاحی خطبات ج:۲، ص:۵۹، ص:۷۲)۔
لیکن اسکے برعکس ہمارے کچھ دیوبندی حضرات کا اس روایت کے بارے میں جو موقف یہ ہے کہ والدین پر محبت بھری نگاہ ڈالنے سے حج کا ثواب ملنے والی حدیث مشہور تو بہت ہے مگر تلاش و جستجو سے محققین کی جس تحقیق پر ہم مطلع ہو سکے اس کے مطابق یہ حدیث ضعیف ہے لہٰذا جب تک اس حدیث کا صحیح ہونا ثابت نہ ہو جائے اس حدیث کے بیان کرنے سے اجتناب کرنا چاہیے۔ مفتی صاحب تحقیق فرمائے کہ جمہور محدثین کے ہاں اس روایت کی اسنادی حیثیت کیا ہے اور یہ بھی واضح فرمائیں کہ فضائل کے باب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کر کے یہ روایت بیان کرنا صحیح ہے؟ تحقیقی جواب دیکر مشکور فرمائیں۔

شعب الإيمان للبيهقي ١٠/ ٢٦٥



عياش القطان، حدثنا أبوالأشعث، حدثنا حزم بن أبي حزم، حدثنا ميمون بن سياه، عن أنس بن مالك قال قال رسول الله ﷺ: **«من أحب أن يمد الله في عمره ويزيد في رزقه فليبر والديه، وليصل رحمه»**.

[٧٤٧٢] أخبرنا أبومنصور أحمد بن علي الدامغاني وأبوالحسن علي بن عبدالله البيهقي قالا: حدثنا أبوبكر الإسماعيلي، حدثنا أبوجعفر أحمد بن الحسين الحذاء، أخبرنا محمد ابن حميد، حدثنا زافر بن سليمان، حدثنا المستلم بن سعيد، عن الحكم بن أبان، عن عكرمة، عن ابن عباس أن رسول الله ﷺ قال: **«ما من ولد بار ينظر إلى والديه نظرة رحمة إلا كتب الله له بكل نظرة حجة مبرورة»** قالوا: وإن نظر كل يوم مائة مرة؟ قال: **«نعم، الله أكثر وأطيب»**.

[٧٤٧٣] أخبرنا أبوعبدالله الحافظ، أخبرنا عبدالله بن إسحاق البغوي، حدثنا محمد بن

---

= موضع «فليبر والديه». وقال: وهذا يروى من غير هذا الوجه بإسناد صالح (أي من حديث الزهري عن أنس بن مالك بنحوه). وذكره السيوطي في «الدر المنثور» (٥/٢٦٤) برواية المؤلف وحده. وللحديث طريق أخرى عن الزهري عن أنس بن مالك بنحوه سيأتي في الباب التالي (٥٦) وله شاهد من حديث أبي هريرة أخرجه البخاري في الأدب (٧/ ٧٢) وهذا أيضا سيأتي في الباب التالي فراجعهما هناك.

[٧٤٧٢] إسناده: ضعيف.

- أبوبكر الإسماعيلي هو أحمد بن إبراهيم بن إسماعيل الجرجاني.
- محمد بن حميد الرازي حافظ ضعيف وكان ابن معين حسن الرأي فيه، تقدما.

والحديث ذكره السيوطي في «الدر المنثور» (٥/٢٦٤) برواية المؤلف وحده، وذكره في «الجامع الصغير» أيضا بدون ذكر الجملة الأخيرة برواية الرافعي القزويني عن ابن عباس ورمز له بالضعف. «فيض القدير» (٥/ ٤٨٣). وذكره الخطيب التبريزي في «مشكاة المصابيح» (٣/١٣٨٣ - بتحقيق الألباني) وعزاه للمؤلف في «الشعب» وقال الشيخ الألباني في «تعليقه»: وعزاه السيوطي في «الجامع الكبير» (٢/١٩٥/٢) لابن عساكر في «تاريخه» وابن النجار فقط وما أراه إلا موضوعا وانظر «ضعيف الجامع الصغير» (رقم ٥١٨٢).

[٧٤٧٣] إسناده: ضعيف.

- عبد الله بن إسحاق هو ابن إبراهيم بن عبدالعزيز البغوي، قال الدارقطني فيه لين.
- أبوصالح هو المصري عبد الله بن صالح كاتب الليث.
- الليث هو ابن سعد المصري، تقدموا.
- إبراهيم بن أعين الشيباني العجلي البصري، نزيل مصر، ضعيف، من التاسعة (ق). =

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## الجواب بعون ملهم الصواب

سوال میں مذکور روایت کو علامہ بیہقی نے شعب الایمان میں اور صاحبِ مشکوٰۃ نے باب السلام ،الفصل الاول میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعاً روایت فرمایا ہے۔انکے علاوہ بھی بہت سے دیگر محققین نے اپنی اپنی کتاب میں بلانکیر بیان فرمایا ہے، جبکہ بعض محققین نے محمد بن حمید کی وجہ سے اس روایت کو ضعیف قرار دیا (تفصیل کے لئے منسلکہ حوالہ ملاحظہ ہو)اس لئے فضیلت کے باب میں اس روایت کو بیان کرنے کی گنجائش معلوم ہوتی ہے۔البتہ اس روایت میں حج مقبول کا ذکر ہے، عمرہ کا اس میں ذکر نہیں۔حدیث کے الفاظ درج ذیل ہے :

عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " مَا مِنْ وَلَدٍ بَارٍّ يَنْظُرُ نَظْرَةَ رَحْمَةٍ إِلَّا كَتَبَ اللهُ بِكُلِّ نَظْرَةٍ حَجَّةً مَبْرُورَةً "، قَالُوا: وَإِنْ نَظَرَ كُلَّ يَوْمٍ مِائَةَ مَرَّةٍ ؟ قَالَ: " نَعَمْ، اللهُ أَكْبَرُ وَأَطْيَبُ "[شعب الإيمان ١٠/ ٢٦٥]

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو نیک اولاد محبت کی نظر سے اپنے والدین کو دیکھے تو اسے ہر نگاہ پر ایک مقبول حج کا ثواب ملتا ہے، حاضرین نے دریافت کیا کہ اگر دن میں سو(١٠٠)مرتبہ دیکھے تو؟آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہاں تب بھی(یعنی تب بھی ہر مرتبہ کی نظر پر ایک مقبول حج کا ثواب ملیگا)اللہ تعالیٰ سب سے بڑا ہے اور بڑا پاکیزہ ہے۔

وفی مشكاة المصابيح (٣/ ٧٢، باب السلام الفصل الاول)

وعنه(ای عن ابن عباس)

أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال : " مامن ولد بار ينظر إلى والديه نظرة رحمة إلا كتب الله له بكل نظرة حجة مبرورة " . قالوا : وإن نظر كل يوم مائة مرة ؟ قال : " نعم الله أكبر وأطيب"

وفی مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح (١٤/ ٢٢٦)

عن ابن عباس رضي الله عنه أن رسول الله قال ما من ولد بار ينظر إلى والديه أي أو أحدهما نظر رحمة أي محبة وشفقة إلا كتب الله له بكل نظرة حجة مبرورة أي ثواب حجة نافلة مقبولة قالوا وإن نظر كل يوم مائة مرة أي أيكون كذلك قال نعم الله أكبر أي أعظم مما يتصور وخيره أكثر مما يحصى ويحصر وأطيب أي أطهر من أن ينسب إلى قصور في قدرته ونقصان في مشيئته وإرادته قال الطيبي ولاستبعاده من أن يعطي الرجل بسبب النظرة حجة وإن نظر مائة مرة يعني الله أكبر مما في اعتقادك من أنه لا يكتب له تلك الأعداد الكثيرة ولا يثاب عليه ما هو أطيب اه وفيه أن قوله أطيب صفة لله لا للثواب والله أعلم بالصواب

وفی جمع الجوامع و الجامع الكبير للسيوطي ص: ٢١/٦٢٣

ما من ولد بار ينظر إلى والديه نظرة رحمة إلا كتب الله له بكل نظرة حجة مبرورة قالوا وإن نظر كل يوم مائة مرة قال نعم الله أكثر وأطيب (الحاكم فى تاريخه ، وابن النجار عن ابن عباس)أخرجه أيضًا : الديلمى (٤/ ٢٠ ، رقم ٦٠٥٧) .

وفی كنز العمال في سنن الأقوال والأفعال (١٦/ ٤٧٧)

"ما من ولد بار ينظر إلى والديه نظرة رحمة إلا كتب الله بكل نظرة حجة مبرورة، قالوا: وإن نظر كل يوم مائة مرة؟ قال: نعم، الله أكثر وأطيب. " ك في تاريخه، وابن النجار – عن ابن عباس------------------------واللہ اعلم بالصواب

احقر شاہ محمد تفضل علی

دارالافتاء جامعہ دارالعلوم کراچی

٢٠ /شعبان المعظم /١٤٣٧ہجری

28 / مئی 2016/عیسوی

الجواب صحیح

مفتی دارالافتاء جامعہ دارالعلوم کراچی

[illegible]

٢٠/شعبان المعظم/١٤٣٧ہجری

28/مئی 2016/عیسوی

دار الافتاء فتویٰ نمبر ١٨٠٩/٦٠